# شجرۂ خاندان نقشبندیہ

بخشدے یارب محمد مصطفےٰ کیواسطے
حضرت صدیق اکبر باصفا کے واسطے

حضرت سلمان و حضرت قاسم و جعفر امام
بایزید و بوالحسن باانقا کے واسطے
بسطامی ۱۲

حضرت خواجہ ابو القاسم ولی و بوعلی
خواجہ یوسف عبدخالق رہنما کے واسطے

پھر عارف پھر محمود و علی رامیتنی
خواجہ بابا و امیر باسخا کے واسطے

خواجہ عالی شان بہاء الدین محمد نقشبند
شہ علاء الدین باعلم وحیا کے واسطے

حضرت یعقوب چرخی اور عبداللہ شاہ
خواجۂ زاہد ولی و پارسا کے واسطے

خواجہ درویش محمد خواجہ امکنگی ولی
باقی باللہ شیخ احمد باخدا کے واسطے

خواجہ معصوم ایشان اور محمد نقشبند
شاہ دین یعنی زبیر باوفا کے واسطے

حضرت خواجہ ضیاء اللہ قلب پر ضیا
خواجۂ آفاق شاہ دوسرا کے واسطے

رکھ وحید خستہ پر یارب سدا فضل و کرم
فضل رحمان رہنما و پیشوا کے واسطے

# شجرۂ ثانیہ قادریہ

کچھ نہیں سرمایہ ہے روز جزا کیواسطے
در پہ آیا ہوں خدا عفو و عطا کیواسطے

ہاتھ اُٹھاتے شرم آتی ہے دعا کیواسطے

بار عصیان دوش پر اور دل میں ہے حرص و ہوا | کینہ و بخل و ریا میں ہوں سراسر مبتلا
در گذر کر مجھ سے ختم الانبیا کے واسطے

رات دن یہ حب دنیا ہے میرے جی کا وبال | میری کشتی کو الٰہی بحر عصیاں سے نکال
پار کر بیڑا محمد مصطفےٰ کے واسطے

شرک و بدعت اور ضلالت سے الٰہی دور رکھ | نور ایمان سے خدایا دل کو معمور رکھ
رہنمائے دین علی مرتضےٰ کے واسطے

صبر و شکر و صدق پر ثابت قدم رکھنا مجھے | اور توفیق حیا و علم بھی دینا مجھے
اس حسن خضر طریق اتقا کے واسطے

نفس و شیطان ہے اہرمن اور ہیں کسب اپنے کام | رکھ مجھے محفوظ ان سب سے خدا وندا مدام
قطب دین ثانی حسن اہل عبا کے واسطے

لوٹے عصیاں میں الٰہی خاک چھانی در بدر | باز رکھ اس سے یا رب مجھکو اور رسوا نہ کر
شیخ عبد اللہ سید پارسا کے واسطے

رنج و غم میں مبتلا ہوں کیا کہوں میں اپنا حال | اس مصیبت سے خدایا تو مجھے جلدی نکال
حضرت موسیٰ ولی و پیشوا کے واسطے

تیری رحمت کے سوا یارب نہیں حاجت مجھے | کر عنایت یا الٰہی دین کی عزت مجھے
حضرت داؤد شاہ اتقیا کے واسطے

مال و دولت عیش و عشرت کا نہ ساماں چاہئے | مجھ غریب بے نوا کو فضل رحمان چاہئے

ہو دعا مقبول موسیٰ[8] رہنما کے واسطے

کیسی دولت کیسی حشمت اور کہاں کا جاہ و مال — طالبِ دیدار ہوں تیرا ہی ربِّ ذوالجلال
وصل سے کر شاہ یحییٰ[9] باصفا کے واسطے

اپنے نارِ عشق سے کر دے مرے دل کو کباب — تا نیاید جز وصالِ تو دلم را صبر و تاب
میر عبد اللہ[10] شاہ باصفا کے واسطے

ہر گھڑی ہر وقت ہر لحظہ ترا مجنوں ہوں — یہ دعا مقبول ہو یا رب ترا مفتوں ہوں
حضرت موسیٰ[11] شہ اہلِ ہدیٰ کے واسطے

عشقِ احمد کا الٰہی ہو مرے دل میں سرور — اور نظر آئے مجھے ہر چیز میں تیرا ظہور
شیخ ابو صالح[12] شہ جود و سخا کے واسطے

کر دے فانی اس قدر عشقِ محمد میں مجھے — موت آ جائے خیالِ شکلِ احمد میں مجھے
شیخ عبد القادر[13] پیر ہدیٰ کے واسطے

رات دن یہ التجا ہے اس دلِ غمناک کی — دے مجھے اپنی محبت اور شہ لولاک کی
عبد رزاق[14] شہِ اہلِ صفا کے واسطے

ہر بلائے دین و دنیا سے مجھے محفوظ رکھ — دولتِ ایماں سے یا رب دل مرا محفوظ رکھ
شاہ شرف الدین[15] امیر باسخا کے واسطے

ہے تمنا اور خواہش ہے مری صبح و مسا — جامِ وحدت دے پلا اور غیر کو دل سے بھلا
عبد وہاب[16] ولیِ باخدا کے واسطے

آرزو ہے تو یہی ہے اور یہی ہے التجا عشق دے اپنا الٰہی اور اپنا ہی کہا

اُس بہاءالدین ولی و مقتدا کے واسطے

دین احمدؐ پہ خدایا میں رہوں ثابت قدم اسقدر مجھ بینوا پہ ہو ترا فضل و کرم

شاہ دین یعنی عقیل بے ریا کے واسطے

مطلع خورشید رحمت مجھ پہ چمکا دے ذرا یعنی دیکھوں روضۂ پاک شہ ہر دوسرا

شاہ شمس الدین مرد باصفا کے واسطے

جلد وہ دن ہو طواف کعبہ کو حاصل کروں اور رسول کبریا کے در کا میں سائل بنوں

اُس گدا رحمان باحلم و حیا کے واسطے

دل لگا کر ایک رکعت بھی نہ کی میں نے ادا بخشدے یارب خطا میری جو کی میں نے سدا

حضرت سید ابوالفضل ہدیٰ کے واسطے

یاالٰہی مجھکو پہونچا دے مدینہ پاک میں خاک ہوکر جا پڑوں کوئے شہ لولاک میں

ماہ عالم شمس دین شمس الضحیٰ کے واسطے

دے وہ بینائی کہ جس سے میں ترا دیکھوں جمال دل وہ دے جس میں کہ گذرے روئے احمد کا خیال

اس گدا رحمان ثانی باخدا کے واسطے

حبّ دنیا ے دنی نے کر دیا مجکو تباہ دور رکھ اس سے خدایا اور عطا کر اپنی چاہ

اس فضیل ہادی راہ خدا کے واسطے

دن قیامت کے الٰہی آبرو رکھ لے مری غرق دریاے معاصی ہوں عنایت ہو تری

اُس شہ سید کمال باصفا کے واسطے

کیا کہوں غفلت کی ہو ولپر گھٹا چھائی ہوئی ‏ رحم کہہ یارب لبوں پہ جان ہے آئی ہوئی

شاہ اسکندر امام اصفیا کے واسطے

دونوں عالم میں سوا تیرے نہیں مشکلکشا ‏ رحم کی مجھ پر نظر کر بخشدے میری خطا

شیخ احمد واقف راز خدا کے واسطے

دین و دنیا کی سعادت کر مجھے یارب عطا ‏ نخل امید آب رحمت سے رہے پھولا پھلا

حضرت معصوم ایشان پیشوا کے واسطے

ہوں گنہگار و خطاوار اے مرے پروردگار ‏ کشتی طوفانیم را کن دریا بہ کنار

نقشبند ثانی با اتقا کے واسطے

سخت حیران ہوں عجب مشکل مجھے آکر پڑی ‏ تو کرے رحمت تو پھر آسان ہووے ہر گھڑی

بخشدے شاہ زبیر باحیا کے واسطے

نامۂ اعمال ہے میرا گناہوں سے سیاہ ‏ ز آب رحمت کن سفیدش ای رحیم وای الٰہ

اُس ضیاء اللہ قلب پر ضیا کے واسطے

دولت ایمان تری درگاہ سے ہووے عطا ‏ خاتمہ بالخیر ہووے بس مرا اب یا خدا

خواجۂ آفاق شاہ دوسرا کے واسطے

ہو وحید خستہ پر لطف و عنایت کی نظر ‏ فضل رحمان میرے مرشد رہنما کے واسطے

تمت

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۷ | بجذب | بحذف | ۶ | ۱۵ | وُقُبُ | وَقَبَ |
| | | الفرورات تبیح | الضرورات تبیح | " | ۱۶ | ہو | ہو |
| " | ۱۱ | المحدورات | المحذورات | " | " | ۰ | |
| " | ۱۴ | خضوع | وخضوع | " | ۱۷ | حسد | حسد |
| " | ۱۶ | السکلان | الثکلان | " | ۲۲ | ہوگیا انسانون | ہوا ورانسانون |
| ۴ | ۱ | طع | طبع | ۷ | ۱ | نوم | نومط |
| " | ۱۷ | موتاکم | موٹاپکم | " | ۴ | ادن | اذن |
| ۵ | ۴ | لایضر | لایضر | " | ۶ | دسترین | دسترس |
| " | ۶ | اللہ | بخشش مانگتا ہوں میں اللہ | " | ۱۴ | دماسنے | دہالنے |
| " | ۸ | بزر | بزرگ | " | ۲۰ | ہمارب | ہمارے رب |
| " | ۱۱ | ہمزہ | ھمزہ | " | ۲۲ | (دواشت) | (برداشت کی) |
| " | ۱۳ | عین | عینٖ | ۸ | ۸ | کرتا | کرتا |
| " | ۱۴ | اوزہریلے | اور زہریلے | ۱۰ | ۸ | ہمپر | کھولدے ہمپر |
| ۶ | ۱۱ | القصرہ | القصرہ ج | " | ۱۹ | مستقرا | مستقرا |
| " | " | احد | احد | ۱۱ | ۳ | اجعلنا مسلمین | واجعلنا مسلمین |
| " | ۱۲ | مال پوچھنے | حال پوچھتے | " | ۷ | اعین | اعینی |
| " | " | اسکے برادالا | اسکے برابر والا | ۱۲ | ۱۳ | تخرج | تخرج |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۳ | ڈرے | ڈرتے | ۲۷ | ۲۲ | تو نے بخشی | تو نہ بخشی |
| ۱۴ | ۷ | بَیْنِیْ | بَیْتِیْ | ۲۸ | ۱۹ | لا یقتر | لا یُقْتِرُ |
| 〃 | ۱۱ | اَکرَم | اَکْرَمُ | ۲۹ | 〃 | سلوتی | صَلَوٰتِی |
| 〃 | ۱۳ | وُفتنۃ الدنیا | وَفِتْنَةِ الدُّنْیَا | 〃 | 〃 | مُحیای | مَحْیَایَ |
| ۱۷ | ۱ | اَلصَّم | اَلصَّمَدُ | ۳۰ | 〃 | ملک | ملکے |
| ۲۰ | ۳ حاشیہ | یک | بکت | ۳۱ | ۱ | فَنکُمْ | فَنَکُمْ |
| | ۴ حاشیہ | یک | بکت | 〃 | ۳ | اَلَّذِ | اَلَّذِی |
| ۲۲ | ۱۷ | ان اللہ | اَنَّ اللّٰہَ | 〃 | ۷ | بِاسْمِکَ | بِاِسْمِکَ |
| ۲۴ | ۳ | مُحِبَّتَہٗ | مَحَبَّتَہٗ | 〃 | 〃 | وَالہٖ | وَاٰلِہٖ |
| ۲۵ | ۱۱ | تُلْتُ | حُلتُ | 〃 | ۹ | توفاما | تَوَفَّاهَا |
| 〃 | ۱۴ | پیپانیاں کرلے | پیشانیاں پکڑلے | 〃 | ۱۱ | مَمَاتُهَا | مَمَاتَهَا |
| 〃 | ۱۹ | عُبْدَک | عَبْدُکَ | 〃 | ۱۳ | اَسْئَلُکَ | اِنِّیْ اَسْئَلُکَ |
| 〃 | ۲۰ | تیرا ہے | تیرا ہی | 〃 | ۱۷ | اَلَیْکَ | اَلَّا اِلَیْکَ |
| 〃 | ۲۲ | منہ | نور ذات کے | 〃 | ۱۹ | نَبِیئِکَ | نَبِیِّکَ |
| ۲۶ | ۱ | حق پیچھے | حَقّ | 〃 | ۲۱ | السبع وربّ | اَلسَّبْعِ وَرَبَّ |
| 〃 | ۳ | اتقلیبنی | تَقَلَّبِیْنِیْ | ۳۳ | ۱۵ | وَتلک | وَفُلْکِ |
| ۲۷ | ۱ | من خلف | من خَلْفِ | ۳۴ | ۷ | بَعْدَ مَا لقانتا | بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵۳ | ۲۱ | وَالسلامۃ | وَالسلامۃ مِنْ |
| ۵۴ | ۵ | الا | اِلّا |
| ۵۵ | ۱ | بکتابک | بِکِتَابِکَ |
| " | ۹ | وَاجعلہ | وَاجْعَلْہُ |
| ۵۶ | ۱۳ | فاخیر | وَخَیْرِ |
| " | ۱۹ | وَاستقدرک | وَاَسْتَقْدِرُکَ |
| ۵ | ۲۰ | بقدرتک | بِقُدْرَتِکَ |
| " | ۲۱ | . | قدرت سے |
| ۵۹ | ۱۰ | نسق | نسق |
| ۶۴ | ۹ | حدی | جِدِّیْ |
| " | ۸ | تقاق | نفاق |
| " | ۹ | عملی | عَمَدِیْ |
| " | ۱۱ | وکلَّ | وَ کُلَّ |
| " | ۲۲ | تجھ بہت | تجھ سے بہت ڈرنے والے |
| ۶۶ | ۱۱ | اَضحبنا | اَصْحِبْنَا |
| " | ۱۳ | . | تو اپنے نصیحت کے ساتھ ہمارے ساتھ رہ۔ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۶۷ | ۵ | مَا یَدِبُّ | مَا یَدُبُّ |
| ۶۸ | ۲۱ | مِن الظلمات | مِنَ الظُّلُمَاتِ |
| " | ۲۲ | . | تاریکیوں سے |
| ۶۹ | ۵ | الرحیم | اَلرَّحِیْمُ |
| " | ۷ | اتمھا | اَتِمَّھَا |
| " | ۲۱ | لا یرحمنا | لَا یَرْحَمُنَا |
| ۷۰ | ۳ | لا تحرمنا | لَا تَحْرِمْنَا |
| " | ۵ | اعذنی | اَعِذْنِیْ |
| " | ۲ | متکرات | مُنْکَرَاتِ |
| " | ۱۱ | توفنی | تَوَفَّنِیْ |
| " | ۱۳ | یحبک | یُحِبُّکَ |
| ۷۱ | ۱ | ثبت | ثَبِّتْ |
| " | ۱ | پھرنے والا | پھیرنے والا |
| ۷۳ | ۲۲ | میرے | تیرے |
| " | " | ـــ | جسکی پیشانی تو تھامے ہوئے ہے |
| ۷۴ | ۳ | فقونی رضاک | فَقِّوْ فِیْ رِضَاکَ |
| " | ۶ | بناصیتی | بِنَاصِیَتِیْ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۷۴ | ۸ | ضَعِیفتٌ | ضعیفۃً |
| 〃 | ۹ | اَتنزنی | اَخْزَنی |
| ۷۵ | ۳ | وتحواقصہٗ | وَتَخَوَاقّصہٗ |
| 〃 | ۳ | خیرًّا | تیرًّا |
| ۷۶ | ۷ | تقبّل | تتقبّل |
| 〃 | ۱۳ | العیون | اَلْعُیُوْنُ |
| 〃 | ۱۵ | الحوادث | الحوادثُ |
| 〃 | ۱۷ | مثاقیل الجبال | مَثَاقِیْلَ الجِبَالِ |
| ۷۷ | ۷ | وَاَھْلَہٗ | وَاَھْلِیْ |
| 〃 | ۱۴ | اللھم | اَللّٰھُمَّ |
| ۷۸ | ۷ | اَتقیتُمْ | اَلْقَیتُمْ |
| 〃 | ۱۱ | یَابَاسِط | یَابَاسِطُ |
| | ۱۱ | | |
| 〃 | 〃 | یَامُنتھی | وَیَامُنْتَھٰی |
| 〃 | ۱۷ | اَعْنَتَنا | رَغْبَتَنَا |
| ۷۹ | ۱ | خُلُقِی | خَلْقِیْ |
| 〃 | ۲ | اجھا | اچھا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۷۹ | ۳ | سربًّا | سَرْبً |
| ۸۱ | ۸ | رفافت | رفاقت |
| 〃 | ۱۵ | وَیَاشَافِیْ | وَیَاشَافِیَ |
| 〃 | ۱۵ | تُجِیْبُوْیَانِیْ | تُجِیبُوْیَانِیْ |
| 〃 | ۱۹ | مَاقصر | مَا قَصُرَ |
| ۸۲ | ۵ | ذَاالجَبَل | ذَاالجُبُلِ |
| 〃 | ۹ | وَالرُّکّعُ | اَلرُّکَّعِ |
| 〃 | ۱۰ | چھکنے | جھکنے |
| 〃 | ۱۵ | مستدین | المستدین |
| ۸۴ | ۳ | کریم والا | کرم والا |
| 〃 | ۹ | وَلَا رَبَّ | وَلَا رَیْبَ |
| ۸۵ | ۷ | وَفَاضَتْ | وَفَاضَتْ |
| 〃 | ۱۹ | تُلْحِقْنِی | تُلْحِقُنِیْ |
| 〃 | ۲۱ | سَاخِطًا | سَاخِطًا |
| ۸۶ | ۱۱ | آوْھَۃ | اَوَّاھَۃ |
| 〃 | ۱۵ | تَمَنّی | مُتَمَنّی |
| ۸۹ | ۱۱ | ، | اس دعا کو تین بار پڑھنا چاہئے۔ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹۰ | ۳ | اَوْہ تخلتی | وَاہْ تخلتی | ۱۱۲ | ۱۱ | مغتتۃ | محتکتۃ |
| ۹۲ | ۹ | متبی | منتی | ۱۱۳ | ۷ | تحشرنی | تحشرنی |
| ۵۳ | ۱۵ | لاتجعل | لاتجعل | ۱۱۳ | ۹ | وَاؤمِنْ | وَادُمِنْ |
| ۹۴ | ۵ | اصول | اُصُوْلُ | ۔ | ۱۰ | تیرے | تیرے |
| ۹۵ | ۱۳ | لماالطبیت | لمااعطیت | ۔ | ۱۱ | نَسْبِیکَ | نَسْبِیکَ |
| ۹۶ | ۱ | اللھم عایذ | اللھم انی عائذ | ۱۱۵ | ۷ | اَوْمسائل | اَوْسائل |
| ۹۷ | ۷ | اوان یطغی | اَوْاَنْ یطغیٰ | ۱۱۶ | ۳ | القران العظیم | القرآن العظیم |
| ۹۸ | ۲۱ | بدیع | بدیع | ۱۱۷ | ۱۰ | جس کے طفیل | تو کے طفیل |
| ۱۰۰ | ۷ | یاربُّ ربَّہ | یاربُّ یاربُّ | ۱۱۸ | ۱۳ | المغفرۃ | المغفرۃ |
| | | فی قلوبھم الایمان | فی قلوبھم الایمان | ۱۲۱ | ۳ | واعوذ بک | واعوذ بک |
| ۱۰۹ | ۱۳ | تو بخشتا ہے | تو بخشتا ہے | ۔ | ۱۷ | الحجلین | المحجلین |
| ۱۱۰ | ۵ | ذالک الفوز | ذالک ھو الفوز | ۔ | ۱۹ | واستغفرک | واستغفرک |
| ۔ | ۲۱ | جھد البلاء | جھد البلاء | ۔ | ۲۰ | استغفار کرتا ہوں | استغفار کرتا ہوں |
| ۱۱۱ | ۱۹ | ایماعبد | ایماعبد | ۱۲۲ | ۱۱ | فاقبل | فاقبل |
| ۔ | ۔ | اوامۃ | اوامۃ | ۱۲۴ | ۸ | کی سدا تیری | کی سوا تیری رضامندی کے |
| ۱۱۲ | ۳ | وان تعافنا | وان تعاقبنا | ۔ | ۔ | پلک جھپکے | پلک جھپکتے |
| ۔ | ۵ | وان تفصل | وان تتفضل | ۔ | ۹ | اور تیز سانس | اور پھر سانس لیتے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۴ | ۲۱ | جلال | بجلال | ۴۹ | ۸ | ہے سکو | نے جسم کو |
| ۴۷ | ۱ | وَتَقَفنا | وَثَبِّتنا | ۵۰ | ۱ | وَتَقَبَّلنی | وَتَقَبَّلنا |
| ۳۸ | ۷ | رَسُول اللہ | رَسُول اللہِ | ″ | ۵ | الطَّعَام | الطَّعَامَ |
| ″ | ۹ | اَلْوَابی رِزْقِك | اَلْوَابَ رِزْقِكَ | ″ | ۶ | وَرَزَقلنِه | وَرَزَقتَنِیه |
| ″ | ۱۷ | فَاعُفِرلی | فَاغْفِر لی | ″ | ″ | وَلَا قُوَّة | وَلَا قُوَّةَ |
| ۴۰ | ۵ | عِبَادَك | عِبَادُكَ | ۵۱ | ۳ | لك ان الموه الخ | لَكَ الْحَمْدُ كُلُّهُ لَا قَابِضَ |
| ″ | ۱۷ | اُنَا شَهِیدٌ | اَنَا شَهِیدٌ | ″ | ۶ | | اور جسکو تو گمراہ کرے اوسکو کوئی راہ پر نہیں لاسکتا |
| ۴۱ | ۱ | رَبِّیَ الْعَلِیم | رَبِّیَ الْعَظِیم | | | | |
| ۴۲ | ۱ | سُبْحَانَ الْحَیّ | سُبْحَانَ الْحَیِّ | ۵۱ | ۷ | لما منعت | لِمَا مَنَعْتَ |
| ″ | ۹ | سُبحَان الحَیّ | سُبْحَانَ الْحَیِّ | ″ | ۸ | | اور جو تو دے اوسکو کوئی روک نہیں سکتا اور جسکو … کوئی دے نہیں سکتا |
| ۴۳ | ۱۹ | اِغفِر لی | اَغْفِرْ لی | | | | |
| ۴۵ | ۱۱ | اَلتَّحِیَّاتُ | اَلتَّحِیَّاتُ | ۵۱ | ۲۲ | واجعلنا من الراشدین | وَاجْعَلْنَا مِنَ الرَّاشِدِین |
| ۴۶ | ۲۲ | شروع اللہ | شروع کرتا ہوں اللہ | ۵۲ | ۹ | الاحزاب | الاَحْزَاب |
| ۴۷ | ۱۳ | وَوَهْدِنی | وَاهْدِنی | ″ | ″ | اهزمهم | اهْزِمْهُم |
| ۴۸ | ۳ | وَانصِیرِی | وَنَصِیرِی | ۵۲ | ۱۷ | واصلح لی شانی | وَاَصْلِحْ لِی شَانی |
| ″ | ۱۹ | خَیرَا لِی | خَیْرًا لِی | ″ | ۲۱ | مامن | مَامِن |
| ۴۹ | ۷ | مَن سقانی | مَنْ سَقَانی | ۵۳ | ۲۱ | بیتی | بیتی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ١٨١ | ١١ | بازرکہاس سے | بازرکھیواس سے |
| " | ١١ | تجہکو اور رسوا کر | تجہکو تو رسوا نہ کر |
| ١٨٣ | ١٠ | ابوفضل | ابوالفضل |
| ١٨٤ | ٢ | ایشان | ذیشان |
| " | ١٤ | ہوسے عطا | ہوسکے عطا |

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم

اکثر اعمار امتی ما بین الستین الی السبعین

تاریخی

# اھو تذکرۃ

۱۳۳۷ ہجری

نعم

# تذکرۃ الوحید

من سنہ ۱۲۶۷ الی سنہ ۱۳۳۷ ہجری

سبعین سنۃ

مصنفہ صاحب تصانیف کثیرہ و تالیف شہیر جناب مولانا مولوی محمد وحید الزمان صاحب
المخاطب بہ نواب وقار نواز جنگ بہادر ساکن حیدرآباد دکن

(بار ثانی بہ تصحیح مؤلف)

حسب فرمایش
جناب ڈاکٹر مولوی محمد اشرف و مولوی میر فضل الرحمان صاحبان
مطبوعہ مطبع عثمانشاہی واقع حیدرآباد دکن
بماہ اکتوبر ۱۹۱۹ء

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم

اکثر اعمار امتی ما بین الستین الی السبعین

# اھو تذکرہ

١٣٣٧ ہجری

نعم

# تذکرۃ الوحید

من سنة ١٢٦٧ الی سنة ١٣٣٧ ہجری

سبعین سنة

مصنفہ صاحب تصانیف کثیرہ و تالیف شہیرہ جناب مولانا مولوی محمد وحید الزماں صاحب

المخاطب بہ نواب وقار نواز جنگ بہادر ساکن حیدرآباد دکن

(بار ثانی بہ تصحیح مولف)

حسب فرمایش

جناب ڈاکٹر مولوی محمد اشرف و مولوی میر فضل الرحمان صاحبان

مطبع [illegible] عثمان شاہی واقع حیدرآباد دکن

بماہ اکتوبر ١٩١٩ء




بعد حمد و صلوٰۃ کے فقیر حقیر وحید الزماں عفا عنہ الرحمان اپنی زندگی دنیا کا مختصر احوال اور نام و نسب اس رسالہ عجالہ میں اظہاراً للشکر لا للمدح والافتخار بیان کرتا ہے ولادت میری سنہ ۱۲۶۷ ہجری میں مقام شہر کانپور ہوئی نام اس عاجز کا وحید الزماں ہے اور خطاب شاہی وقار نواز جنگ

ریاست حیدرآباد دکن میں پہلے پہل دفتر معتمدی عدالت میں بماہوار بیست روپیہ نوکر ہوا پھر وہاں سے بہ ترقی پنج روپیہ محکمہ مرافعہ و صدر تعلقات میں منتقل ہوا وہاں سے بماہوار پنجاہ روپیہ نائب ناظر و مہتمم تعمیل عدالت عالیہ فوجداری ہوا پھر اسی عدالت میں بماہوار ساٹھ روپیہ نائب سررشتہ دار ہوا پھر بماہوار ہشتاد روپیہ سررشتہ دار عدالت مرافعہ فوجداری اضلاع ہوا پھر وہاں سے بماہوار یکصد و پنجاہ روپیہ دفتر معتمد مالگزاری میں میر منشی ہوا پھر اسی دفتر میں بماہوار دو صد روپیہ مہتمم ہوا پھر اسی دفتر میں بماہوار سہ صد روپیہ منتظم ہوا پھر بماہوار چہار صد روپیہ اصل و ہشتاد روپیہ الاونس سواری معتمد پیشی نواب سر وقار الامراء مرحوم ہوا [illegible]

ممدوح الہدی سنہ ۱۳۱۳ف میں وزارت عظمیٰ سے سرفراز ہوئے تو یہ ماہوار ایک ہزار
و پچیس روپیہ ان کا معتمد پیشی مقرر ہوا اور پیشگاہ حضور پرنور شاہ دکن سے بخطاب
وقار نواز جنگ اعزاز پایا پھر اسی ماہوار سے رکن مجلس مالگزاری ہوا پھر اسی ماہوار
سے جج ہائی کورٹ رہا اس کے بعد وظیفہ یاب ہو گیا تواریخ ان تقررات اور تبدیلات
کی مجھ کو محفوظ نہیں ہیں لیکن ابتدائی ملازمت آخر سنہ ۱۲۸۶ء سے تا انتہائے ملازمت
سنہ ۱۳۲۰ء تک ۳۴ سال کچھ کم ہوتے ہیں۔

## تحصیل

تحصیل علوم اسلامیہ مدرسۂ فیض عام کانپور اور متفرق علما کے حلقہ ہائے درس
میں کی جن کا بیان آگے آئیگا زبانہائے عربی اور فارسی اور انگریزی بقدر کفایت
حاصل کیں قوانین دیوانی اور فوجداری اور مالگزاری بھی دیکھے۔

## سفر

پہلے سنہ ۱۲۸۰ ہجری میں اپنے والد ماجد کے ساتھ حج خانہ کعبہ اور زیارت مدینہ منورہ سے
مشرف ہوا پھر دوبارہ سنہ ۱۲۹۴ھ میں اپنے والد ماجد اور اہل و عیال کے ساتھ حج خانہ کعبہ
کیا۔ ۸ ذی الحجہ کو آپ مع الخیر جدہ سے پہونچے پھر مکہ معظمہ میں پہونچکر بڑے بڑے علمائے
باوقار سے ملاقات کی منجملہ ان کے یہ لوگ ہیں۔ حضرت سید احمد بن زینی بن دحلان
شافعی۔ حضرت محمد بن سلیمان حسب اللہ شافعی۔ حضرت احمد بن [illegible] مفتی الحنابلہ۔
والد ماجد نے ۹ ذیقعدہ سنہ ۱۲۹۵ھ روز دوشنبہ میں بمقام مکہ معظمہ انتقال کیا۔ اور

جنت المعلیٰ مین مدفون ہوئے پھر ۱۳۳۲ ہجری مین مع اہلیہ بقصد ہجرت مدینہ منورہ گیا اور بیت المقدس اور دمشق وغیرہ مقامات متبرکہ کی زیارت سے مشرف ہوا اوس کے بعد مدینہ منورہ کو مراجعت کی اور قصد یہ تھا کہ بقیہ ایام حیات وہین بسر کرے لیکن چند ماہ کی اقامت کے بعد اہل خانہ کی علالت اور ان کے اصرار کی وجہ سے اون کو پہونچانے کے لئے حیدرآباد آیا تھا کہ جنگ عظیم یورپ شروع ہو گئی رستے بند ہو گئے۔ آخر بانتظار اختتام جنگ و کشادگی و امن [illegible] تخمیناً کم و بیش چار سال تک والٹیر اور بنگلور مین مقیم رہا یہان تک کہ تاریخ ۲۴ جون ۱۹۱۸ع مطابق ۱۴ رمضان ۱۳۳۶ ہجری آن پہونچی۔ اس تاریخ سے تاریخ کتابت رسالہ ہذا یعنی ۲۴ فروری ۱۹۱۹ع مطابق ۲۲ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۷ ہجری بمقام وقارآباد ضلع حیدرآباد دکن مقیم ہون ایک صحرائے لق و دق بے آب و گیاہ مین سب اہل و عیال اور متعلقین سے جدا خلوت مین پڑا رہتا ہون جو مزہ مجھکو اس خلوت اور صحرا نشینی مین ملا وہ کبھی آبادی اور سوسائٹی مین نہین ملا تھا۔ اب اپنی اور اپنی اہلیہ کی قبور بھی وہین تیار کرا رہا ہون گو حق تعالیٰ کے فضل و کرم سے کچھ بعید نہین کہ پھر آخری وقت مین مدینہ منورہ پہونچا دے اور بقیع مبارک کی خاک پاک نصیب کرے۔

## نسب

نسب خاکسار کا یہ ہے کہ وحید الزمان ولد مولوی حاجی محمد مسیح الزمان

مرحوم مہاجر مکہ معظمہ والد مولوی نور محمد ملتانی ولد مولوی شیخ احمد صاحب انکے
بعد مجھکو بزرگون کے اسماء بتحقیق معلوم نہین ہوسے لیکن مین نے اپنے والد
مرحوم سے یہ معلوم کیا تھا کہ مین شیخ فاروقی ہون اور چونکہ بزرگون کا اصلی
وطن ملتان تھا جو سرہند کے قریب واقع ہے اسلئے بتقاضہ ظن خواجہ محمد معصوم
فرزند حضرت شیخ احمد مجدد الف ثانی کی اولاد مین ہون گے والعلم عنداللہ
حضرت مجدد الف ثانی کا نسب ۲۶ واسطون سے حضرت عمرؓ خلیفہ ثانی تک
اس طرح سے ہونچتا ہے کہ وہ فرزند شیخ عبدالاحد وہ ابن شیخ زین العابدین وہ
ابن شیخ عبدالحی وہ ابن شیخ محمد وہ ابن شیخ حبیب اللہ وہ ابن شیخ رفیع الدین
وہ ابن شیخ نصیر الدین وہ ابن شیخ سلیمان وہ ابن شیخ محمد یوسف وہ ابن
شیخ محمد اسحاق وہ ابن شیخ عبداللہ وہ ابن شیخ شعیب وہ ابن شیخ احمد وہ
ابن شیخ یوسف وہ ابن شیخ فرخ شاہ کابلی وہ ابن شیخ نصیر الدین وہ ابن
شیخ محمود وہ ابن شیخ سلیمان وہ ابن شیخ مسعود وہ ابن شیخ عبداللہ الواعظ
الاصغر وہ ابن شیخ عبداللہ الواعظ الاکبر وہ ابن شیخ ابوالفتح وہ ابن شیخ
اسحاق وہ ابن شیخ ابراہیم وہ ابن شیخ ناصر وہ ابن عبداللہ وہ ابن عمر بن
خطاب رضی اللہ عنہم۔

نسب حضرت عمرؓ سے تا بآدم علیہ السلام معروف اور خزینۃ الاصفیا وغیرہ کتب
مین یون مذکور ہے حضرت عمر بن خطاب بن نفیل بن عبدالعزیٰ بن رباح بن

عبداللہ بن قرط بن رزاح بن عدی بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک
بن نضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن
عدنان بن اد بن ادد بن ہمیسع بن نبت بن ثابت بن قیدار بن اسمٰعیل بن ابراہیم
خلیل اللہ بن آذر بن تارخ بن شاروع بن ارغو بن فالغ بن شالخ بن عامر بن
ارفخشد بن سام بن نوح علیہ السلام بن ملک بن متوشلخ بن اخنوخ یعنی ادریس
علیہ السلام بن یرد بن بارد بن مہلائیل بن قینان بن انوش بن شیث بن حضرت
آدم علیہ وعلی نبینا الصلوٰۃ والسلام۔

## برادران وہمشیرگان

والد ماجد مولوی مسیح الزمان صاحب مرحوم کو چار فرزند اور دو دختر تھے سب
سے بڑے مولوی حاجی بدیع الزمان صاحب مرحوم جنہوں نے ۱۳۱۲ ہجری میں بمقام
حیدرآباد بعمر شصت سالگی تقریباً انتقال کیا اور اسی شہر میں مدفون ہوئے مولوی
صاحب موصوف واعظ بے نظیر تھے انکی شیریں کلامی کی تعریف مدراس و بنگلور
اور حیدرآباد اور بنگالہ اور پنجاب اور بھوپال اور کلکتہ اور دہلی اور لکھنو ہر ایک
شہر میں زبان زد خلائق ہے انکی تصنیفات و تالیفات یہ ہیں فہرست قرآن
سبیکۃ الذہب الابریز، ترجمہ جامع ترمذی، ہدیۃ الموحدین، ترجمہ انتہا فی
الاستوا بزبان اردو، مولوی بدیع الزمان صاحب کے بعد ایک دختر مسماۃ
سعید النسا پیدا ہوئیں جو بھائی وزیر حافظ صاحب سے منسوب ہوئیں انکے بطن

مولوی حاجی حافظ عبداللہ ابوالبرکات پیدا ہوئے جو عالم فاضل اور صاحب
تصانیف متعددہ تھے اخیر میں علوم القرآن لکھ رہے تھے کئی علم لکھ چکے تھے لیکن
افسوس ہے کہ بعمر چہل و نہ سالگی بتاریخ ۱۴ محرم سنہ ۱۳۳۴ ہجری کو انھوں نے بعارضہ
انفلوئنزا سفر آخرت اختیار کیا اور حیدرآباد میں اپنے ماموں مولوی بدیع الزمان
صاحب مرحوم کی قبر کے پاس تکیہ وحدت میں مدفون ہوئے سعید النساء کے
بعد ایک اور دختر ماہ رشید النساء پیدا ہوئیں اور ایک سید میر احمد اللہ شاہ
کے ساتھ منسوب ہوئیں انھوں نے اپنے والد ماجد مولوی مسیح الزمان صاحب
مرحوم کے ساتھ مکہ معظمہ کو ہجرت کیا اور وہیں انتقال کیا جنت المعلیٰ میں مدفون
ہوئیں ان کے بعد ۱۷ رجب سنہ ۱۲۶۷ ہجری میں یہ فقیر گنہگار اس دنیائے دنی میں
بھیجا گیا جو اب تک یعنی سنہ ۱۳۳۸ ہجری تک بقید حیات ہے لیکن امراض متعددہ
کے لحوق کی وجہ سے سفر آخرت بہت قریب معلوم ہوتا ہے العلم عند اللہ اس
خاکسار کے بعد دو متواتر فرزند پیدا ہوئے یعنی مولوی حاجی حافظ فرید الزمان
مرحوم اور مولوی حاجی سعید الزمان مرحوم لیکن افسوس ہے کہ ان دونوں بھائیوں
نے عین عالم شباب میں صرف آٹھ مہینے کے فاصلہ سے سنہ ۱۲۹۵ ہجری میں اس
جہان فانی کو پدرود کیا مولوی فرید الزمان مرحوم ۱۰ محرم سنہ ۱۲۹۵ ہجری کو اور
مولوی سعید الزمان مرحوم ۱۹ یا ۲۰ رمضان اسی سال میں گزر گئے انا للہ
وانا الیہ راجعون مولوی سعید الزمان کی تالیف ایک چہل حدیث ہے

جو مع ترجمہ مطبوع ہو چکی ہے اور مولوی فرید الزماں مرحوم نے ترجمہ انتہائی الاستوا
مولوی بدیع الزماں مرحوم سے کرایا جو مطبوع ہو چکا ہے دونوں بھائی حیدرآباد
تکیہ جان اللہ شاہ میں مدفون ہوئے جو پل افضل گنج کے نیچے واقع ہے وہیں
میری اور میرے سب بھائیوں اور بہنوں کی والدہ بھی مدفون ہیں غفر اللہ
لنا ولہما ولہم۔

## اولاد خاکسار

سب سے پہلے ۲۴ ماہ رمضان المبارک ۱۲۹۱ ہجری میں ایک فرزند پیدا ہوا اُس کا
نام محمد اشرف رکھا گیا فرزند مذکور ۲۱ محرم الحرام ۱۲۹۵ ہجری میں بمقام مکہ معظمہ گذر گیا اور
جنت المعلیٰ میں مدفون ہوا اسکے بعد ۲۰ ماہ رجب ۱۲۹۶ ہجری میں بمقام مکہ معظمہ
محمد اشرف ثانی پیدا ہوا اس کے بعد ایک اور فرزند محمد احسن ۱۶ ماہ رجب ۱۲۹۹ ہجری
میں بمقام حیدرآباد دکن پیدا ہوا اسکے بعد پھر ایک اور فرزند محمد محسن ۱۶ ماہ صفر
۱۳۰۲ ہجری میں شہر حیدرآباد ہی میں پیدا ہوا جب محمد اشرف اول مکہ معظمہ میں گذر
گیا اس وقت میرا ایک ہی فرزند تھا اور کوئی اولاد نہ تھی میں نے انا للہ
وانا الیہ راجعون کہا اور پھر شکر کیا حق تعالیٰ نے اس کا بدل یہ دیا کہ تین فرزند
متواتر پیدا ہوئے اور تیسرے فرزند کے بعد تین لڑکیاں متواتر پیدا ہوئیں
منجملہ انکے منجھلی لڑکی جو میرے ہمشیرہ زادے ابو البرکات مولوی [illegible] سے
منسوب تھی شادی کے ایک سال چند ماہ بعد ہی گذر گئی ایسا ہی [illegible]

دو لڑکیاں بقید حیات ہیں اور اللہ کے فضل و کرم سے دونوں صاحب اولاد ہیں اور تین فرزند جن کا ذکر اوپر ہوا وہ بھی بقید حیات ہیں اور تینوں صاحب اولاد ہیں اللہ ان کی عمر اور دولت اور صحت میں برکت عطا فرمائے۔

## اسناد کتب حدیث

مولانا نذیر حسین صاحب محدث اور مولانا شیخ احمد بن عیسیٰ بن ابراہیم شرقی حنبلی اور مولانا شیخ بدر الدین مدنی اور شیخ حسین بن محسن انصاری یمنی نے اسناد روایت کتب حدیث عنایت کی ہیں مولانا نذیر حسین صاحب اپنی سند میں تحریر فرماتے ہیں لقد اجزت بجمیع مرویاتی من کتب الحدیث اعنی الصحاح الست وغیرها للمولوی الالمعی الذکی الدرائی ذی ذهن ثاقب وحید الزمان ابن مسیح الزمان الی آخر۔ مولانا نذیر حسین صاحب کے شیخ مولانا محمد اسحاق ان کے شیخ شاہ عبد العزیز دہلوی تھے ان کے شیخ ان کے والد شاہ ولی اللہ صاحب مشہور محدث تھے مولانا شیخ احمد بن عیسیٰ کی سند بھی (جو انہوں نے سنہ ۱۲۹۰ھ میں مکہ معظمہ میں اپنے قلم سے لکھ کر دی) قریب قریب ایسی ہی ہے اور کتابوں میں میرے پاس موجود ہے لیکن وہ اس وقت نہ مل سکی۔ مولانا شیخ بدر الدین مدنی نے سنہ ۱۳۲۳ ہجری میں جو سند مدینہ طیبہ میں عنایت فرمائی وہ حسب ذیل ہے:—

نحمدك اللهم على تواتر آلائك ونشكرك على مسلسل نعمائك ونسألك اتصال الصلوات على المرفوع من بين المخلوقات وعلى آله المشهورين

اخبارهم واصحابه المستفيضة آثارهم اما بعد فان الاسناد من الدين والاخذ به تمسك بالحبل المتين فمن ثم تكلف اهل العلم عليه وتوجهت مطايا هممهم اليه ولما كان منهم مولانا حضرة المولوى وحيد الزمان بن جناب حضرة المولوى مسيح الزمان الحيدر آبادى وفقه الله تعالى لارشاد العباد وسهل لنا وله طرق السداد واسين طلب منى الاجازة التى هى امانة عند اقتحام المفازة ولست اهلا ان استجاز وهل يقال بهذا الجواز الا انه حسن فى ظنه اثابه الله تعالى على قصده الجنة فاجزته بالمعقول والمنقول من فروع واصول والاحاديث الشريفة والآثار المنيفة كما اجازنى بذلك فضلاء العصر وجهابذة مصر منهم بحر الفضلاء ومثقف القول والنبلاء افضل من بمثله يلتقى العلامة الشيخ ابراهيم السقا عن الامام المهذب العلامة الشيخ ثعيلب عن العلامة الشهاب الملوى ذى النور فى الدجى عن الامام الشيخ عبد الله بن سالم صاحب الثبت المشهور وعن العلامة الشيخ محمد الامير عن والده الشيخ الكبير وقد حوى ثبته الاسانيد بلا احتياج الى مزيد فروى صحيح الامام البخارى عن العلامة الشيخ على الصعيدى حال قراءته بالجامع الازهر عن الشيخ محمد عقيلة المكى عن الشيخ حسن بن على العجيمى عن ابن العجل اليمنى عن الامام يحيى الطبرى قال اخبرنا البرهان ابراهيم بن محمد بن صدقة الدمشقى عن الشيخ

عبد الرحمان بن عبد الاول الفرغانی عن ابی عبد الرحمان محمد بن شاذان
بخت الفرغانی بسماعه بجمیعه علی الشیخ ابی لقمان بن مقبل شامان
الختلانی عن محمد بن یوسف الفربری عن جامعه راوی صحیح مسلم
عن الشیخ علی السقاط عن الشیخ ابراهیم الفیومی عن الشیخ احمد
الفرقاوی عن الشیخ علی الاجهوری عن الشیخ نور الدین علی القرافی
عن الحافظ جلال الدین السیوطی عن البلقینی عن التنوخی عن سلیمان
بن حمزة عن ابی الحسن علی بن نصر عن الحافظ عبد الرحمان بن مندة
عن الحافظ ابی بکر محمد بن عبد الله عن مکی النیسابوری عن الامام
مسلم واوصی المجاز المشار الیه نظر الله تعالی بعین العنایة الیه
بمجاهدة النفس وتفریغ القلب عن الاغیار وتطهیره عن سفاسف
هذه الدار وبملازمة الاذکار الماثورة والادعیة المشهورة والاکثار
من الصلوة والسلام علی خیر الانام مع المشاهدة المعنویة المنتجة
للمجالسة الحسیة والمرجو من الشیخ المذکور ایضا عفا الله تعالی لنا وله
الاجور ان لا ینسانی من دعوة صالحة جعل الله تجارة الجمیع رابحة
وامدنا بالمدد الاسنی وختم لنا بالحسنی ۔

کتبه الفقیر محمد بدر الدین عفی عنه آمین

شیخ حسین بن محسن انصاری نے بھی سند مکتوبہ تمام کتب حدیث کی عنایت کی جو کہ تین ۳ ورق میں ہے
میں اس وقت نقل نہ کر سکا

# سند دلائل الخیرات

میں نے مدینہ منورہ میں سنہ ۱۳۰۸ ہجری میں شیخ الدلائل شیخ علی بن یوسف ملک باشلی مدنی حافظ دلائل سے سند دلائل الخیرات کی لی وہ حضرت سید محمد بن احمد بن عبد الرحمان مغربی سے دلائل کی روایت کرتے ہیں وہ اپنے شیخ محمد بن احمد بن احمد مُقری سے وہ شیخ احمد بن الحاج سے وہ شیخ احمد مقری سے وہ شیخ عبد القادر فاسی سے وہ شیخ احمد بن ابی العباس سے وہ شیخ سعالی سے وہ شیخ عبد العزیز تباعی سے وہ حضرت شیخ محمد سلیمان جزولی شریف حسنی قطب ربانی مولف دلائل الخیرات سے رضی اللہ عنہم اجمعین۔

## اساتذہ راقم حسب ذیل ہیں:۔

[۱] مفتی محمد عنایت احمد صاحب مصنف تاریخ حبیب الٰہ [۲] مولوی محمد سلامت اللہ صاحب کانپوری [۳] شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی مولوی محمد عادل صاحب کانپوری [۴] مولوی سید حسین شاہ صاحب بخاری مصنف خلعۃ الہنود [۵] مولوی محمد لطف اللہ صاحب کوئلی [۶] مولوی محمد بشیر الدین صاحب قنوجی مصنف غایۃ الکلام فی ابطال عمل المولد والقیام و تفہیم المسائل و شرح مسلم الثبوت وغیرہ [۷] مولوی نثار علی بخاری شمس الحیدرآبادی [۸] مولوی عبد الحی صاحب فرنگی محلی [۹] مولوی حافظ عبد العزیز صاحب محدث لکھنوی مولوی عبد الحق صاحب بنارسی نیوتنوی

صحبت یافتہ مولوی اسماعیل صاحب دہلوی مصنف تقویۃ الایمان۔

## مشائخ حدیث

مولانا نذیر حسین صاحب دہلوی عرف میاں صاحب، شیخ حسین بن محسن انصاری یمنی، مولوی محمد بشیر الدین صاحب قنوجی، شیخ احمد بن عیسیٰ بن ابراہیم الشرقی الحنبلی، مولوی حافظ عبد العزیز صاحب محدث لکھنوی، مولانا الشیخ بدر الدین ... مولانا فضل رحمان صاحب مرادآبادی۔

## تالیفات وتصنیفات

ملاقات الموتی در طب۔ نور الہدایہ ترجمہ شرح وقایہ در فقہ حنفی۔ احسن الفوائد تخریج احادیث شرح العقاید۔ اشراق الابصار تخریج احادیث نور الانوار۔ حاشیہ برحاشیہ میر زاہد امور عامہ۔ انتہائی الاستواء۔ ترجمہ قرآن ملقب بہ موضح القرآن وتفسیر وحیدی۔ تسہیل القاری ترجمہ وشرح صحیح بخاری۔ تبویب القرآن لضبط مضامین الفرقان مع حواشی تفسیر وحیدی۔ ترجمہ وشرح صحیح مسلم۔ رفع العجاجہ ترجمہ وشرح سنن ابن ماجہ۔ ترجمہ وشرح سنن نسائی۔ ترجمہ وشرح موطائے امام مالک۔ کنز الحقائق من فقہ خیر الخلائق۔ ہدیۃ المہدی من الفقہ المحمدی۔ اصلاح الہدایہ در فقہ حدیث۔ انوار اللغۃ ترجمہ وشرح لغات احادیث فریقین امامیہ واہل سنت۔ نزل الابرار من فقہ النبی المختار۔ راہ نجات اردو۔ وظیفہ نبی بادرراد وحیدی۔ تذکرہ وحیدی۔ رسالہ نذرانہ پورٹ لوکل فنڈ و تاریخ ممالک محروسہ سرکار نظام ...

متعلقہ لوکل فنڈ۔ تقریر دلپذیر [25] ہندو مسلمان۔ فتوحی [26] بے نظیر سلاطین ارضین کے
متعلق تیسیح الحج والزیارۃ۔ مجموعہ قوانین مالی سرکار نظام قواعد محمدی مضامین
سبعہ مندرجہ رسالہ معلم نسواں

## بحث اور مناظرہ

بحث اور مناظرہ کی طرف میں نے کبھی التفات نہیں کیا اور نہ کوئی کتاب
مخصوص ردو قدح میں لکھی جیسے ہمارے زمانہ کے اکثر مولویوں کا جادہ ہے بلکہ
حتی المقدور جو میرے نزدیک حق معلوم ہوا اسکو ظاہر کرکے سکوت اختیار کیا اور
یہی طریقہ مجھکو اسلم نظر آیا۔

## وعظ و نصیحت

وعظ و نصیحت کا مجھکو اتفاق کم ہوا ہے لیکن جلسہ خیر خواہ ہند میں جو ۱۲۹۷ھ ہجری
میں قائم ہوا تھا اور جس کے میر مجلس نواب حافظ صدر الاسلام خاں مرحوم تھے اور
میں بھی اس کا ایک رکن تھا ایک سال تک میں نے متعدد لکچر کھڑے ہوکر دیے
جو تجارت اور زراعت اور ترقی علوم و فنون اور ضرورت اتحاد قومی اور تعلیم
نسواں اور خوبی اور بہتری دین اسلام اور اثبات واجب بدلایل عقلیہ و فطریہ
وغیرہ امور سے متعلق تھے۔

## تصوف

طریقہ درویشی میں فقیر نے مولانا فضل رحمان صاحب مرحوم مرادآبادی کی صحبت

کی پہلے طریقہ قادریہ میں داخل ہوا پھر مولانا سے مرحوم نے مجھ کو اپنے دست خاص سے یہ لکھ بھیجا (شمارا در طریقہ نقشبندیہ ہم داخل نمودم) مولانا نے ایک حدیث مسلسل بالبیتہ الراحمون یرحمہم الرحمان ارحموا من فی الارض یرحمکم من فی السماء مولانا شاہ عبد العزیز صاحب سے سنی تھی وہ ہاتھ پکڑ کر مجھ کو بھی سنائی تو یہ حدیث صرف ایک ہی واسطہ سے مجھ کو شاہ عبد العزیز صاحب دہلوی سے پہونچی جو نہایت اعلیٰ سند ہے۔ الحمد علی ذلک۔

## تلامذہ

فقیر کو درس تدریس کا شغل بوجہ ملازمت سرکاری اور تصنیف و تالیف کتب بہت کم رہا مولوی مہدی حسن نے تمام کتب درسیہ کی تحصیل مجھ سے کی چنانچہ حاشیہ میر زاہد امور عامہ کے خطبہ میں اون کا نام مذکور ہے اور دوسرے لوگوں نے بھی متفرق مجھ سے تحصیل علم کی اون میں سے کئی لوگوں کے نام تو میں بالکل بھول گیا ہوں منجملہ اون کے ایک مولوی عبد الحفیظ ساکن پتھر گٹی تھے اور ایک حافظ لطف اللہ صاحب وکیل درجہ اول حال ناظم صدر عدالت پائیگاہ بھی ہیں جو اب تک بفضلہ تعالیٰ زندہ و سلامت ہیں اور مولوی میر افضل حسین صاحب مرحوم چیف جسٹس ہائیکورٹ حیدرآباد بھی تھے اور ایک مرزا محمد حسن صاحب جامع الاخبار سی سالہ تھے تھے انھوں نے تمام کتابیں صرف و نحو و منطق کی مجھ سے پڑھیں میر افضل حسین صاحب نے کچھ فقہ حنفی کی تحصیل مجھ سے کی فتاوی

اندروی اور شامی شرح و مختار کی عبارات جا بجا مجھ سے پڑھیں ایک دوسرے
صاحب مولوی انوار اللہ خاں بہادر مرحوم المخاطب بہ فضیلت جنگ بہادر
انھوں نے ہدایہ کی کچھ آخری ابواب کی عبارات میرے روبرو پڑھے اور یہی اور
بہادر موصوف دونوں ایک مدت دراز تک مولوی عبدالحی صاحب مرحوم
فرنگی محلی کے حلقہ درس میں بھی شریک رہے ہم دونوں ایک دوسرے کے
خواجہ تاش بھی تھے عفا اللہ عنہ و لہ -

## قومی اسپرٹ

اس کا مجھکو ہمیشہ جوش رہا اور مسلمانوں کی مذہبی اور تمدنی ترقیات کے لئے
جو مجھ سے ہو سکا کوشش کی جو مدارس اور مجالس دینی اور تمدنی اصلاح اور
تہذیب اور ترقی کے لئے قائم ہوئے ہیں اون میں شریک ہوتا رہا جیسے
انجمن اخوان الصفا جلسۂ خیر خواہ ہند ندوۃ العلما مدرسۃ العلوم علی گڈہ مدرسہ
جامع العلوم مدرسہ فیض عام انجمن اہل حدیث مدراس وغیرہ وغیرہ ان سب
کی تفصیل کے لئے یہ رسالہ مجالہ کافی نہیں آخر ۱۳۲۲ھ میں مدینہ منورہ میں بہ
صلاح و مشورہ عمائد ترک و عرب ایک یونیورسٹی قایم کرنے کی رائے ہوئی
ایک عمارت بھی بنایا گیا اوس میں ایک پتھر نصب کرکے اوس پر نام سلطان
محمد خامس کا کندہ کرایا گیا ایک مجلس بھی اس یونیورسٹی کے انتظام اور
تحصیل چندہ کے لئے قرار پائی جسکے ایک رکن مولانا جمال الدین افغانی بھی

میں بھی اس مجلس میں رکن اور شریک تھا اور میں نے بلامعاوضہ اپنی خدمات اس
یونیورسٹی کے نذر کیں لیکن حق تعالیٰ کی تقدیر ہماری تدبیر کی مساعد نہیں ہوئی
آں قدح بشکست و آں ساقی نماند۔ اس جنگ عظیم نے جو مابین سلاطین یورپ کے
جس کی نظیر اگلی تواریخ میں نہیں ملتی اور جس میں دو کروڑ سے زیادہ آدمی مقتول
اور مجروح اور تباہ ہوگئے سارے منصوبوں کو کان لم یکن کر دیا یفعل اللہ ما یشاء
ویحکم ما یرید وکان ۲ ( منامات ) ۲ امر اللہ قدرا مقدورا

(۱) مولانا فضل رحمان صاحب کو میں نے تین بار خواب میں دیکھا وہ اوپر سے چلے
جاتے ہیں میں نے اُن سے ملنے کا قصد کیا تو فرمایا تم مجھ کو کہاں پاؤگے تیسری بار
وہ ایک حجرے میں بیٹھے تھے میں گیا تو ایک شخص نے اُن سے میرا حال بیان کیا
فرمایا میں نے تم کو نہیں پہچانا اور معذرت کی اور کھڑے ہو کر ملے معانقہ کیا۔

(۲) ۲۲ رجب دوشنبہ ۱۳۰۹ھ کو میں نے حضرت خواجہ نظام الدین محبوب الٰہی کو ایک
عمدہ گھوڑے پر سوار دیکھا آپ پست قد اور سانولے رنگ کے ہیں سر پر بال نہیں ہیں
پیشانی عریض ہے میں نے ان کے ہاتھ چومے اور رو کر ان کے پاؤں بڑی دیر
تک اپنے سر پر رکھے آپ گھوڑے پر سوار رہے یہ خواب بہت طویل تھا گویا برزخ
قائم ہے صدہا اموات کی ارواح کو دیکھا مکانات کی ترتیب ایسی دیکھی جیسے سرائے
میں ہوتی ہے ایک فرشتہ میرے ساتھ تھا اس نے ایک مکان مجھے بھی بتلایا دو آدمی
اور مکان ڈھونڈھ رہے تھے میں نے اُن سے نداءً پوچھا تم کو یہاں کب تک رہنا ہے

انھوں نے کہا روز حشر تک پھر ایک عورت کو دیکھا پہلے میں نے ان سے نکاح کی درخواست کی بعد اس کے معلوم ہوا وہ ہماری بڑی بھاوج ہیں پھر میں وہاں سے اپنے لئے بتلائے ہوئے مکان کی طرف اکیلا نکلا ایک صاحب کو بہت عمدہ سواری پہ دیکھا معلوم ہوا وہ حضرت سید محمد مکی ہیں (میں نے اون کا نام بھی نہیں سنا تھا نہ کسی کتاب میں اس وقت تک دیکھا تھا پھر خزینۃ الاصفیا وغیرہ کتب سے معلوم ہوا کہ وہ حضرت نظام الدین اولیا کے مرید خاص ہیں۔)

جب میں حضرت نظام الدین اولیا محبوب الٰہی کا پاوں اپنے سر پر بڑی دیر تک رکھے رہا تھا اور اپنی خوبی قسمت اور رسائی بخت پہ خوشی کا رونا رو رہا تھا تو بڑی دیر کے بعد ایک فرشتہ نے آپ کو اشارہ کیا کہ اب آپ کو گھوڑے سے اتر کر ان سے ملنا چاہئے یہ اشارہ پاکر آپ نے فوراً اترنے کا قصد کیا میں نے آپ کو گود میں اٹھا لیا بعد اس کے میں اور حضرت محبوب الٰہی دونوں زمین پہ گر کر رونے اور اپنے مالک کی حمد و ثنا کرنے لگے پھر میں نے اس فرشتہ سے کہا کہ مجھ کو حضرت خواجہ معین الدین چشتی اور حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی کی ارواح سے ملاؤ وہ لے چلنے والا تھا کہ اتنے میں ایک بڑی مسجد تھی یا کوئی مقام وہاں لوگ جمع ہونے لگے دوسرے فرشتہ نے اس فرشتہ سے کہا ان کو کیوں لئے جاتے ہو سب یہیں آجائنگے ان سے ملاقات ہو جائگی پھر میں نے اس فرشتہ سے کہا مجھ کو امام بخاری سے ملاؤ اس نے کہا ان کا مقام علیحدہ اور دور ہے بعد اس کے میں نے اپنے والد مرحوم کو دیکھا وہ

اپنی تمام اولاد سمیت یعنی حسام الدین سمیت جو مولوی بدیع الزماں صاحب مرحوم
کے بعد پیدا ہوا اور ایام طفولیت ہی میں گزر گئے تھے آرہے ہیں ابتک ان سے میری
ملاقات کی نوبت نہیں آئی اسی تاریخ کو دن کے مراقبہ میں چمکتا ہوا نور اور
دریائے عظیم الشان دیکھا جس کے اندر میں غائب ہوگیا اور ایک نوعمر شخص
کو بھی دیکھا جو نہایت عمدہ لباس پہنے تھا۔

(۳) ۱۹ شعبان ۱۳۰۹ھ روز جمعہ کو میں نے دیکھا کہ ایک وسیع باغ میں ہوں ایسی
وسعت کا باغ میں نے کبھی نہیں دیکھا اس میں ہر ایک میوے اور ہر ایک جنس
کے بڑے بڑے قطعات ہیں اس وقت میرے ایک عربی دوست فاضل ورعا صالح
بن علی بن ناصر بھی میرے ساتھ تھے میں نے ان سے پوچھا یہ باغ کیسا ہے انھوں
نے کہا تم نہیں جانتے یہی تو جنت ہے۔

(۴) شعبان ۱۳۰۹ھ شب جمعہ میں میں نے امام شافعی علیہ الرحمہ کو دیکھا آپ گورے
چٹے لمبے قد کے آدمی ہیں جیسے ایرانی لوگ ہوتے ہیں۔

(۵) ۲۴ ذی قعدہ ۱۳۱۹ھ شب جمعہ کو میں نے امام شافعی کو دوبارہ دیکھا اور ان سے
مصافحہ کیا ان کے ہاتھ بڑی دیر تک چومتا رہا پھر وہی میرے عربی دوست صالح
بن علی بن ناصر آگئے۔ انھوں نے امام صاحب کا مونڈھا چوما آپ طویل القامت
ہیں ریش بقدر یک مشت اور ضعیف القویٰ ہے لباس عربی زیب تن تھا۔

(۶) شب چہار شنبہ ۱۶ رمضان ۱۳۱۱ھ کو میں نے اپنے برادر نسبتی وزیر علی صاحب کو

صاحب کو دیکھا جو بڑے عابد اور تہجد گزار تھے سفید لباس رکھتے تھے (یہ بھی علامت
نجات ہے) یہ لباس کفن کی صورت میں تھا میں نے ان سے کہا میرے لئے دعا
کرو اللہ تعالیٰ مجھ کو بہشت عنایت فرمائے انھوں نے یہ دعا کی اللہ تعالیٰ تم کو
جنت نصیب کرے میں نے ان کے لئے یہ دعا کی اللہ تعالیٰ تم کو بہشتیوں کا سردار
کرے اس کے بعد میں نے پوچھا موت کے بعد کیا حال گزرتا ہے بیان کرو انھوں
نے سکوت کیا اور تبسم کیا پھر میں نے اصرار کے ساتھ بھی پوچھا تب انھوں نے کہا
اب روح بعد ظاہر (یعنی اجساد قبور) میں کچھ نہیں روح عالم ارواح میں رہتی ہے میں
نے کہا پھر قبر پر سلام کرنے کا حکم کیوں ہوا انھوں نے کہا سلام روح کو کرتے ہیں
اور روح کبھی عالم ارواح سے زائر قبر کا سلام سن لیتی ہے اتنا کہہ کر غائب ہو گئے
(۷) شب چہار شنبہ ۱۳ ربیع الاول ۱۳۱۳ھ کو میں نے پھر بھائی وزیر علی خاں اور
مولوی بدیع الزماں صاحب مرحوم کو دیکھا اس مرتبہ مجھ کو بھائی وزیر علی خاں صاحب
کو دیکھ کر بخوبی یہ خیال آگیا کہ یہ تو مر گئے تھے ان سے پوچھنا چاہئے موت کی حقیقت
کیا ہے اور موت کے بعد کیا گزرا دل میں یہ بھی دغدغہ ہو رہا تھا شاید خفا ہو جائیں
لیکن میں نے جرأت کر کے سوال کیا کہ موت کیا چیز ہے انھوں نے کہا قلب
کی ایک حالت ہے (قلب حضرات صوفیہ کے نزدیک عالم امر میں سے ہے
جیسے ارشاد ہوتا ہے الا له الخلق والامر اور یہ بھی ثابت ہوا کہ موت حیات
کی طرح ایک وجودی چیز ہے نہ محض عدمی جیسے ارشاد ہوتا ہے خلق الموت والحیٰوۃ

تو روح کی تبدیلیِ حالت کا نام موت ہے وہ فنا نہیں ہوتی بلکہ اس کو ایک اور طرح
کی حالت ملتی ہے جیسے پیدائش دنیا کے وقت ایک حالت اس کو ملی تھی اور وہ
دنیا میں آنے سے پہلے ایک اور حالت میں موجود تھی دنیا میں آکر اس کو جسم و نفس دیا
گیا جو عالم خلق میں سے ہیں ۔ پھر میں نے اُن سے پوچھا کہ موت کے بعد تم کو راحت ہے
یا تکلیف مجھ کو خیال ہے کہ انھوں نے اس کے جواب میں تامل کیا اور شاید یہ کہا
کہ بھائی اگر تم کو یہ بات بتادی جائے تو تم موت کی آرزو کرنے لگو گے بہرحال موت
کے بعد ایسی حالت ہے کہ دنیا کی زندگی سے ہر طرح بہتر ہے ۔ غرض پوری گفتگو
اور اُن کے پورے الفاظ میں بھول گیا ۔

(۸) شب چہارشنبہ ۲۹ صفر سنہ ۱۳۱۳ھ کو میں نے خلیفہ اول جناب ابوبکر صدیقؓ کو دیکھا
میں نے اُن سے پوچھا کہ جناب رسالت مآب کا رنگ کیسا تھا انھوں نے فرمایا
کہ سرخ و سفید لیکن کہیں کہیں کچھ چھینٹے بہ مقتضائے سن سیاہ ہو گئے تھے کیونکہ
سن مبارک ۶۳ سال کا ہو گیا تھا پھر انھوں نے مجھ سے پوچھا ابو حنیفہؒ کو تم کیا
سمجھتے ہو میں نے عرض کیا ابو حنیفہؒ کے لئے آپ کی غلامی فخر ہے اُس وقت
خاموش ہو رہے اُسی شب کو میں نے دیکھا کہ ایک عذاب زمین پر گر رہا ہے
جس سے ہلاکت کا ڈر ہے میں دعا کرنے لگا اور بھائی بدیع الزماں صاحب سے
کہا اشترک فی دعائنا پھر اللہ تعالیٰ نے ایک لکڑی کی چھت کے اندر ہم کو کر دیا
اور ہم اس عذاب کے صدمہ سے بچ گئے ۔ اُس کے دوسرے ہی روز یعنی

شب پنجشنبہ ۹ ساعت پر سلخ صفر یا غرہ ربیع الاول ۱۳۲۱؁ھ میں زینب دختر مولوی
بدیع الزماں صاحب مرحوم نے انتقال کیا۔ مرحوم کو سوا اس دختر کے اور کوئی
اولاد نہ تھی زینب نے بعمر ۲۵ سالہ انتقال کیا اور ایک دختر ۵ ا یوم کی چھوڑی
زینب نہایت قابلہ اور صالحہ اور خوشنویس اور عربی و فارسی اور انگریزی
میں کافی استعداد رکھتی تھی اور کم گو اور نہایت فرزانہ اور عاقلہ تھی عورتوں
میں خصوصاً ہندوستان کی عورات میں ایسی عورت بہت کم دیکھی گئی ہے۔
(۹) ۲۴ رمضان ۱۳۲۰؁ھ شب جمعہ کو میں حضرت امام حسن علیہ السلام کی زیارت
سے مشرف ہوا یہ خواب بہت طویل تھا صبح کو چند باتیں اس کی میں بھول بھی گیا
بالجملہ حضرت کا حلیہ یہ تھا کہ نہ طویل نہ قصیر نہ تھے نہ بہت دبلے چہرہ گولائی
کی طرف مائل رنگ گندمی ریش مدور مخضوب بہ حنا و سیاہی عمامہ بر سر و جبہ
در بر میں نے آپ کے پیچھے ایک مسجد میں نماز پڑھی آپ نے رکوع اور رکوع
سے سر اٹھاتے وقت رفع یدین کیا اور ہاتھ سینہ پر باندھے اور نماز مختصر
ادا کی لیکن رکوع کے بعد قومہ اور قاعدہ بین السجدتین میں دیر لگایا اور میں نے
آپ کو دیکھ کر بہت رونا اور آپ کے مبارک قدموں کو بار بار آنکھوں سے
ملنا شروع کیا چنانچہ ان قدموں کی ٹھنڈک اب تک میری آنکھوں میں باقی
ہے یہ کل واقعہ برزخ کا تھا میں نے آپ سے پوچھا یہاں تو نماز فرض نہیں
ہے آپ نے نماز کیوں پڑھی۔ فرمایا مستحب ہے جس کا جی چاہے پڑھے جس کا

جی نہ چاہے نہ پڑھے کچھ واجب نہیں ہے (حدیث شریف میں بھی ہے میں نے موسیٰ
کو دیکھا اپنی قبر میں نماز پڑھ رہے ہیں اور لوگوں نے ثابت بنانی رح کی قبر میں
جھانکا دیکھا تو وہ نماز پڑھ رہے ہیں) آپ جس مکان میں برزخ میں تشریف
رکھتے ہیں اس کو ناصرہ کہتے ہیں میں نے پوچھا امام حسین علیہ السلام اور امام
جعفر صادق رح اور امام زید بن علی وغیرہم کہاں ہیں ارشاد ہوا کہ سب ائمہ یہیں
مکان میں ہیں میں نے شاید آپ کے ساتھ کچھ کھانا بھی کھایا اور کوئی چیز یا کسی
چیز کو پڑھا یا کہ وہ مولوی فضل رحمان کی ہے۔ اور مجھ سے پوچھا کہ صحیح مسلم کا ترجمہ
تم نے کیا ہے میں نے عرض کیا جی ہاں اس وقت ہدایہ کا شاید ذکر تھا آپ
نے فرمایا کہ ہدایہ کا ترجمہ دو جلدوں میں فارسی زبان میں کسی نے خوب کیا ہے
میں نے چاہا کہ دو امروں کی آپ سے درخواست کروں اور دو مسئلے پوچھوں
ان میں سے ایک تقلید مذہب معین تھی اور ایک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شرف
ملازمت مگر آنکھ کھل گئی اور یہ درخواستیں کرنے نہ پایا بار بار خوب سیر ہو کر آپ کے
قدموں کو چوما سر پر رکھا آنکھوں سے لگایا۔ صلی اللہ علی سیدنا محمد وآلہ وصحبہ
اجمعین میں نے آپ کا چہرہ دیکھ کر یہ بھی خیال کیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کا چہرہ مبارک بھی ایسا ہی ہوگا اس لئے کہ آپ نصف فوقانی جسد میں آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کے بہت مشابہ تھے۔
(۱۰) شب ۲۳ ربیع الثانی روز یکشنبہ سنہ ۱۳۱۱ھ کو خواب میں ایک جلسہ میں

میں نے جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور حضرت علی مرتضیٰ علیہ السلام کو دیکھا
میں نے حضرت علی سے کوئی بات کی وہ مخاطب نہ ہوئے۔ جناب رسالتمآب
نے فرمایا اے علی تم ان کی بات نہیں سنتے یا اسی طرح کوئی کلمہ سفارش کا فرمایا
یہ سنتے ہی جناب امیر نے توجہ اور شفقت کے ساتھ مخاطب ہوئے اور مجھ کو
اپنے ساتھ ایک باغچہ میں لے گئے اسکے گرد حصار تھا آپ ایک کرسی پر اندر بیٹھے
اور دوسری کرسی پر باغچے کے باہر حصار کی زد پر مجھ کو بٹھایا اور فرمایا کہ فرشتہ
جو لکھتا ہے اور کوئی لفظ جو میں بھول گیا کہا ہے میں نے عرض کیا ایک فرشتہ
تھا سو فرشتہ ہے اور بہت سی باتیں ہوئیں جن کو میں بھول گیا پھر وہ صحبت
برخاست ہوئی اس کے بعد میں ایک مقام میں گیا جہاں بہت عالیشان
مکانات اور باغیچے تھے ایک مکان عالیشان جو انواع سامان زیب و زینت
سے آراستہ تھا دیکھا معلوم ہوا کہ وہ مکان جناب رسالت آپ کا ہے دو
اور بہت مکانات تھے میں نے جناب امیر کا مکان پوچھا اور لوگوں کی نشاندہی
پر وہاں گیا۔ آپ اپنے مکان میں نہ تھے ایک اور مکان میں تھے جس کے
صحن میں لکڑی کا کٹہرہ اور چند دربان تھے مسجد بھی وہاں تھی ایسا یاد پڑتا ہے
آپ تخت پر اس مکان کے اندر چت لیٹے ہوئے تھے میں نے دربانوں سے
کہا میری خبر کردو انھوں نے کہا آپ آرام فرما رہے ہیں بعضوں نے کہا
آپ سوتے نہیں ہیں بلکہ فلاں مکان میں ہیں تم کو باہر کو ٹالا بیٹھ کر ہیں مغموم

ہو کر وہاں سے لوٹا راہ میں ایک لڑکا ملا اُس سے میں نے یہ قصہ بیان کیا
وہ بولا واہ واہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تو تمہاری سفارش کریں اور حضرت
علی رضی اللہ عنہ تم سے نہ ملیں یہ نہیں ہو سکتا تم میرے ساتھ آؤ آپ کو اطلاع نہ ہوئی
ہوگی میں اس کے ساتھ پھر لوٹ کر آیا اور اس مکان پر پہونچا جہاں آپ
تشریف رکھتے تھے وہ لڑکا اندر گیا اور آپ سے معلوم نہیں کیا عرض کیا آپ
اس کی بات سنتے ہی کھڑے ہو گئے اور دروازے تک مجھ کو لینے آئے میں
آپ کے قدموں پر گر پڑا اور بڑی دیر تک قدم پکڑے رہا پھر وہاں سے
آپ مجھے اپنے مکانات دکھانے لے گئے اس کے بعد یہ خواب ختم ہو گیا۔

۱۱۔ کوئی سال کا عرصہ گزرا سنہ و تاریخ مجھ کو محفوظ نہیں ہے میں نے جناب
امیر کو خواب میں دیکھا آپ سے یہ شکوہ کیا کہ ایک شخص کو والے نے میری
کتاب چھین لی ہے وہ واپس نہیں دیتا یہ سنکر آپ میرے ساتھ چلے اور
اوس کو بلا کر ڈانٹا اس نے کتاب دیدی آپ کا حلیہ اب تک مجھے یاد ہے
آپ موٹے جسم کے ہیں قد ذرا پست ہے ریش دراز گول توند نکلی ہوئی ایک
تلوار کمر سے باندھے ہوئے ہے۔

۱۲۔ ۲۹ شوال شب یکشنبہ کو سنہ یاد نہیں ہے میں نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ
کو خواب میں دیکھا شاید یہ اکثر اتفاق کے قبول کی نشانی ہے کیونکہ کہتے ہیں
الفقہ زرع ابن مسعود۔

(۱۳) ۱۳۴۴ھ ہجری ۲۳ صفر شب شنبہ کو میں نے عبید اللہ بن عباس رض کو خواب میں دیکھا آپ نے مجھ سے معانقہ کیا میں بھی ان سے لپٹ گیا وہ رونے لگے میں بھی رونے لگا دونوں خوب روئے معلوم نہیں اس میں کیا بھید تھا۔

(۱۴) شب چہار شنبہ ۲۰ جمادی الاخری ۱۳۴۴ھ کو میں نے امام حسین کو خواب میں دیکھا آپ مجھکو پیچھے سے اٹھا رہے ہیں۔

(۱۵) شب یکشنبہ ۵ جمادی الاخری ۱۳۴۴ھ کو میں نے دیکھا کہ میں مدینہ منورہ میں ہوں اور مزار مبارک پر کھڑا ہوں۔ اور رو رہا ہوں۔

(۱۶) ۱۵ رجب ۱۳۴۴ھ شب کو میں نے حضرت امام حسن علیہ السلام کو دیکھا آپ کے ہاتھ پاؤں چومے اور کچھ باتیں بھی ہوئیں میں نے عرض کیا کوئی دعا ایسی بتلائیے جس سے اچھی طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہو فرمایا تمہاری نسبت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کیسی ہے میں نے عرض کیا جیسے ایک ادنیٰ غلام گنہگار کی ایک بادشاہ عالیجاہ سے

(۱۷) سنہ و تاریخ مجھ کو محفوظ نہیں ہے میں نے حضرت شیخ عبد القادر جیلانی کو خواب میں دیکھا اور عرض کیا کہ اس زمانہ کے درویشوں کی حالت آپ جانتے ہیں کہ آپ میری بیعت بلا واسطہ قبول فرمائیے سن کر آپ مجھ کو ایک خیمہ میں لے گئے اس کی قناۃ کے متصل کئی کتابیں رکھی تھیں آپ نے ایک جلد کتاب ان میں سے اٹھا کر مجھ کو دی میں نے خواب ہی میں

اس کو کھول کر دیکھا تو وہ صحیح بخاری تھی۔ اس خواب کے بعد کئی سال کے حق
تعالی نے صحیح بخاری کے ترجمہ اور شرح کی تکمیل کی توفیق عطا فرمائی۔

(۱۸) شب یکشنبہ ۱۳۲۵ھ میں میں نے پھر حضرت شیخ کو خواب میں دیکھا۔
آپ کے ساتھ مسجد میں نماز پڑھی۔

(۱۹) سنہ و تاریخ یاد نہیں ہے میں نے جابر بن عبد اللہ مشہور صحابی کو
خواب میں دیکھا جیسے وہ وضو کر رہے ہیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و
آلہ وسلم سامنے ایک بلند پہاڑی پر تشریف رکھتے ہیں اس پہاڑ پر اور بھی
کئی آدمی تھے میں نے ان کو نہیں پہچانا۔ پوچھا آپ کون صاحب ہیں۔
کہنے لگے میں جابر بن عبد اللہ انصاری ہوں میں نے کہا سبحان اللہ
آپ تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خوب پہچانتے ہیں بھلا بتلائیے تو ان
لوگوں میں جو سامنے پہاڑی پر ہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کون سے ہیں
انھوں نے کہا دیکھو وہ سفید عمامہ باندھے ہوئے اس مرتبہ میں نے دور
ہی سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی قرب نصیب نہیں ہوا۔

(۲۰) ۲۵ ربیع الاول شب دوشنبہ ۱۳۳۲ھ میں جس کو دو ماہ کے قریب عرصہ
ہوتا ہے میں نے اپنے والد ماجد مولوی مسیح الزماں صاحب مرحوم کو بعد
وفات خواب میں دیکھا آپ نے یہ فقرہ فرمایا۔ دکھڑے میں حیات کا پانی
خالی ہو گیا، اس کی صاف تعبیر یہ ہے کہ اب میری موت قریب آگئی ہے

اللہ تعالیٰ اس موت کو آسان اور میرا خاتمہ بخیر ایمان اور محبت اہل بیت
پر کرے۔ آمین یا رب العالمین۔

(۲۱) ۱۳ رجب ۱۳۴۳ھ کو بہ مقام وقار آباد میں نے یہ خواب دیکھا کہ مسلمانوں
کے ایک خلیفہ شرعی ہیں اور ان کے ایک ولی عہد ہیں اور ولی عہد یا خلیفہ شرعی نے
مجھ سے یہ الفاظ کہے اکرم الاکرمین سلطان الواعظین۔ اکرم الاکرمین تو خداوند تعالیٰ
کی صفت ہے تو ان الفاظ کا مصداق میں نہیں ہو سکتا۔ اس خواب کا
مطلب میں نہیں سمجھا میرے دل میں بار بار یہ خیال آتا ہے کہ خلیفہ خداوندا
تو جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تھے اور ولی عہد جناب امام
حسن علیہ السلام تھے اور اکرم صیغہ امر ہے یعنی کریم لوگوں کی عزت کر اسی طرح
سلطان الواعظین کی۔ واللہ اعلم۔ وہ کون شخص ہیں یا درحقیقت کوئی
اسلامی خلیفہ مقرر ہونے والے ہوں اور اکرم الاکرمین کا اطلاق مجازاً ہو۔ فقط